# پیرِ کامل

## حضرت مولا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہید قدس اللہ روحہ

# کے شجرات طریقت


مرتب

مفتی احسان الحق

فاضل و متخصص فی علوم الحدیث

جامعہ علوم اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی




بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بعد حمد و صلوٰۃ بندہ سیہ کار نے جناب مفتی احسان الحق زید مجدہ کے تحریر کردہ تمام شجرات کا مطالعہ کیا ہے جہاں ضرورت پڑی درست کرنے کی ان جگہوں پر درستگی کر دی ہے اس لیے اب یہ تمام مذکورہ سلاسل طریقت درست ہیں اللہ کریم جناب مفتی صاحب کی سعی کو قبول فرمادے

فقیر الی مولاہ الغنی

محمد عبد الغفار عفی عنہ

۲۶/۳/۱۴۳۹ھ



اس امت محمدیہ میں اللہ رب العزت نے علماء،فقہاء اور محدثین عظام کو پیدا فرمایا جنہیں ماہرین شریعت کہاجاتا ہے اسی طرح صوفیاء کرام اور مشائخ طریقت بھی دنیا میں آئے جنہیں ماہرین طریقت کے نام سے یاد کیا جاتا ہے اور ایک ایسے طبقہ سے بھی دنیا کو روشناس کرایا جنہیں جامعین شریعت وطریقت کہاجاتا ہے ،جن پر یہ مصرعہ صادق آتا ہے ع

برکفے جامے شریعت برکفے سندان عشق

ایک طرف تو وہ مفسر،محدث اور فقیہہ اور مجتہد ہوتے ہیں اور دوسری جانب اسرار ورموز شریعت سے واقف اور درجۂ احسان پر فائز ہوتے ہیں اسی طبقہ میں ہمارے حضرت مولانا ڈاکٹر محمد حبیب اللہ مختار شہید قدس اللہ سرہ العزیز بھی تھے،حضرتؒ نے خود لکھا ہے کہ :

''ان حضرات (یعنی حضرت بنوریؒ وحضرت رائے پوریؒ) نے میرے رگ وپے میں وہ علم وعمل اور للّٰہیت بھر دی جس نے مجھے علم وعمل کی راہ سجھائی،عبودیت کی حقیقت آشکارا کی اور عبداللہ بننے کا ایسا سبق دیا جس نے میرا سب کچھ بدل دیا''۔

(صحبتے با اولیاء:ص:۷،از مولانا حبیب اللہ مختار،ماہنامہ بینات:جلد:۵۵ شمارہ:۱،محرام الحرام ۱۴۱۳ھ جولائی ۱۹۹۲م۔)

ناسپاسی ہوگی اگر میں یہاں استاذ زادہ حضرت مولانا یاسر حبیب صاحب زید مجدہ کا شکریہ ادانہ کروں کہ انہوں نے اس کام کو دیکھ کر نا صرف یہ کہ بندہ کی حوصلہ افزائی فرمائی بلکہ مجھے حکم دیا کہ ان شجرات کو مخدوم العلماء والمشائخ حضرت مولانا محمد عبد الغفار صاحب مہاجر مدنی مدظلہ کی خدمت میں پیش کروں کیونکہ اس وقت وہ سلاسل طریقت،شجرات کی معرفت میں اتھارٹی کی حیثیت رکھتے ہیں بصد شکریہ ممدوح ومکرم کا کہ انہوں نے اپنا قیمتی وقت دے کر ان شجرات پر نظر ثانی فرمائی اور اس میں ترمیم واضافہ کیا اور جہاں جہاں اغلاط پائیں اسے درست کیا۔فجزاھم اللہ عنی وعن سائر المسلمین أحسن الجزاء

اہل علم حضرات حضرت شہید علیہ الرحمۃ کے ہر دو گوشوں پر مضامین ومقالات لکھ رہے ہیں،راقم الحروف نے موصوف علیہ الرحمہ کے صرف شجرات طریقت ذکر کرنے پر اکتفاء کیا ہے جو ان تک پہنچتے ہیں،حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہید علیہ الرحمہ کو اجازت وخلافت دو حضرات سے حاصل تھی :

(۱) حضرت مولانا شاہ عبد العزیز رائے پوری قدس سرہ

(۲) حضرت شیخ سید رضی الدین احمد فخری صاحب الہ آبادی قدس سرہ

اول الذکر حضرت شیخ شاہ عبد القادر رائے پوری قدس سرہ کے مجاز تھے اور وہ حضرت شاہ عبد الرحیم



رائے پوری کے اور وہ دو حضرات کے خلیفہ تھے :

(۱) حضرت شاہ عبدالرحیم سہارن پوری قدس سرہ

(۲) قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ

ثانی الذکر (حضرت شیخ سید رضی الدین احمد فخریؒ) حضرت شیخ سید شاہ محمد فخر الدین جعفری زینبی الہ آبادی کے خلیفہ تھے، اور وہ بھی دو حضرات کے خلیفہ تھے :

(۱) حضرت مولانا محمد حسین الہ آبادیؒ

(۲) حضرت شیخ سید محمد افضل بخاری اکبرآبادیؒ

یہ دونوں حضرات سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی قدس سرہ کے خلیفہ تھے۔

اس تفصیل سے وہ ذہنی اشکال بھی رفع ہوجاتا ہے جو حضرت شیخ محمد فخر الدین جعفریؒ کے خلفاء کے شجرات طریقت میں پایا جاتا ہے کہ ان میں سے بعض حضرات موصوف کا سلسلہ حضرت شیخ محمد افضل صاحبؒ سے لکھتے ہیں اور بعض حضرات مولانا محمد حسین الہ آبادیؒ سے جیسا کہ حضرت شاہ تسلی حسنؒ جو کہ صاحبزادہ ہیں حضرت شاہ وارث حسن کوڑا جہاں آبادیؒ کے (یہ خلیفہ ہیں حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ اور حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ کے) اور خلیفہ ہیں حضرت شیخ محمد فخر الدین جعفریؒ کے ان کے مطبوعہ شجرہ طریقت بنام شجرۂ طیبہ مع اوراد و وظائف میں اپنا سلسلہ حضرت شیخ محمد فخر الدینؒ کے بعد حضرت مولانا محمد حسین الہ آبادیؒ سے جوڑتے ہیں اور حضرت شیخ فخر الدین قدس سرہ کے بعض دوسرے خلفاء اپنا سلسلہ حضرت شیخ محمد افضل بخاریؒ صاحب سے جوڑتے ہیں۔ مصباح السالکین نامی کتاب جو کہ حضرت شیخ محمد فخر الدین کی خود تالیف کردہ ہے اس کے ص: ۲۴۶ اس کے اس میں ان دونوں حضرات سے اجازت کا ذکر ہے۔

اب ان کا شجرہ طریقت یوں ہوگا

**''الشیخ الدکتور مولنا حبیب اللہ مختار الشھید عن الشیخ رضی الدین أحمد فخری عن الشیخ فخر الدین عن الشیخ مولنا حسین أحمد و الشیخ محمد أفضل کلاھما عن الشیخ سید الطائفہ الحاج امداد اللہ مھاجر مکی قدست أسرارھم''**



## شجرات طریقت کی ضرورت اور اہمیت:

مقولہ مشہور ہے :

''الاسناد من الدین لو لا الاسناد لقال من شاء ماشاء، و لو لا الاسناد لذهب ماجاء''

جس طرح دین کے مختلف شعبوں میں سند کی اہمیت ہے اور یہ اہمیت مسلم ہے، مثلاً سند قرأت، سند تفسیر، سند حدیث وغیرہ اسی طرح صوفیاء کرام کے سلاسل طریقت کی سند بھی ہوتی ہے، جسے سند طریقت، شجرۂ طریقت، سلسلۂ طریقت وغیرہ کہا جاتا ہے، واقعی اگر دیکھا جائے کہ یہ سند نہ ہوتو اپنا سلسلہ سند سرکار دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک پہنچانا ناممکن اور محال ہو جاتا اور ہر دوسرا شخص مشیخت کی کرسی کے شوق میں دعویٰ کر بیٹھتا کہ میں بھی فلاں کا شاگرد ہوں فلاں کا خلیفہ ہوں وغیرہ وغیرہ۔ ویسے بھی ایسا پیر مشکوک ہوتا ہے جس کا شجرہ طریقت حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک نہ پہنچ رہا ہو۔ اصل پیر تو ایک ہی ہوتا ہے پیر خلافت بہت سے ہوتے ہیں، جس طرح ایک شاگرد کے بہت سے اساتذہ ہوتے ہیں اسی طرح ایک مرید جب اسے ایک پیر سے خلافت مل جائے تو اس کے بہت سے اور پیر بھی ہو سکتے ہیں حضرت شیخ سید امیر کبیر ہمدانی قدس سرہ کے حالات میں لکھا ہے کہ انہیں چودہ سو حضرات سے خلافت تھی جن میں سے چار سو مشائخ نے ایک ہی مجلس میں انہیں خلافت دی تھی، حضرت نصیر الدین محمود چراغ دہلیؒ کے ایک خلیفہ حضرت سید محمد جعفر مکی کو تین سو بیاسی مشائخ سے خلافت تھی اسی طرح حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت بخاریؒ کے بارے میں آتا ہے کہ انہیں تین سو تیرہ مشائخ سے خلافت تھی۔ یعنی ایک بزرگ کی ایک سے زیادہ نسبتیں ہو سکتی ہیں جتنی سے اللہ تعالیٰ نواز دے۔ بہر حال جب سند کی اتنی ضرورت ہے اور اس کی اہمیت بھی مسلم ہے تو ہر دور میں علماء و مشائخ اس کا پاس کرتے آئے ہیں اور یہ سند وہی قابل اعتبار ہوتی ہے جو متصل ہوتی ہے جس سند میں اتصال نہ ہو ارسال ہو یا انقطاع، اس سند کی اہمیت اور مضبوطی وہ نہیں ہوتی جو سند متصل کی ہوتی ہے مثلاً اگر اس دور میں کسی کو خواب میں صحاح ستہ کے مصنف خود اپنی کتب پڑھائیں تو کل وہ یہ دعویٰ کرے کہ میری سند بہت عالی ہے تو ایسی سند کا محقق علماء کچھ اعتبار نہیں کرتے اگرچہ اس خواب کو صاحب خواب کے حق میں مستحسن ضرور قرار دیں گے، اسی طرح محققین مشائخ طریقت بھی ایسی خلافت کا چنداں اعتبار نہیں کرتے کہ مثلاً کسی شخص کو کسی بزرگ نے خواب میں آ کر خلافت دی ہو اور وہ شیخ طریقت بن جائے کہ مجھے تو مثلاً دو سو سال قبل کے ایک بزرگ نے خلافت دی ہے خواب میں لہٰذا مجھ سے بیعت ہو، کیونکہ اس سے فتنہ کا باب کھل جائے گا ہاں اگرچہ وہ مشائخ بھی اس خواب کو صاحب



خواب کے حق میں مستحسن قرار دیں گے۔

**ایک اشکال اور اس کا جواب:**

اب یہاں یہ اشکال ہوتا ہے کہ سند کی اہمیت اگر ہم مان لیں تو پھر بھی کہیں یہ نہیں لکھا کہ پہلے زمانہ میں اس طرح خلافتیں دی جاتی تھیں متقدمین میں کہیں یہ بات ثابت نہیں تو مشائخ صوفیہ اس کو کہاں سے ثابت کریں گے اور اپنی سند تصوف حضور صلی اللہ علیہ وسلم تک کیسے پہنچائیں گے؟

**جواب:**

اس کا جواب یہ ہے کہ تبع تابعین تک صحبت وتربیت انہی سے پائی جاتی تھی جن سے علم تفسیر، علم حدیث وفقہ حاصل کیا جاتا تھا انہی سے باطنی نسبت تہذیب اخلاق اور تزکیہ حاصل کیا جاتا تھا اس کے بعد یہ سلسلہ بیعت وارشاد کے نام سے موسوم ہوا جس کو تصوف، تزکیہ، احسان بھی کہتے ہیں مزید تشفی کے لئے مسند الہند حضرت شاہ ولی اللہ قدس سرہ کی یہ عبارت ملاحظہ فرمائیں، موصوف لکھتے ہیں:

**ولنقدم ھھنانکتة لابد من استحضارھا، وھی أن الناس فی زمن الصحابة والتابعین وأتباعھم لم یکن ارتباط التلامذة بمشایخھم بالبیعة ولابالخرقة، انماکان ذلک بالصحبة، وماکانوایقتصرون علی شیخ واحد ولاسلسلة واحدة بل کان کل واحد منھم یصحب مشایخ کثیرة، ویرتبط بسلاسل متعددة، فلاتکاد سلاسلھم ترتقی الی واحد بعینه من الصحابة الاأن یخص سلسلة بالاعتناء من جھة اعترافھم بأثر صحبة واحد منھم فی نفوسھم أوشھرتھم بأنھم أصحاب فلان بحیث یصیرذلک کالسمة لھم أوطول صحبتھم مع واحد منھم. (ازالة الخفاء عن خلافة الخلفاء ج: ۴ ص: ۵۲، ۵۱)۔**

ہم اس مقام پر ایک نکتہ بیان کررہے ہیں جسے پیش نظر رکھنا انتہائی ضروری ہے وہ یہ کہ صحابہ، تابعین اور تبع تابعین کے زمانے میں لوگوں کا (اپنے اساتذہ ومشائخ سے) ایسا تعلق نہیں تھا کہ جیسے شاگردوں کا اپنے (مخصوص) مشائخ سے بیعت اور خرقۂ خلافت کا تعلق ہوتا ہے۔ ان کا باہمی تعلق صرف صحبت اٹھانے کا تھا۔

اسی طرح اس زمانے میں وہ لوگ کسی ایک شیخ یا ایک سلسلے پر ہی اکتفا نہیں کرتے تھے بلکہ ان میں سے ہر ایک بہت سے مشائخ کی صحبت اختیار کرتا تھا اور متعدد سلسلوں کے ساتھ ربط رکھتا تھا، اس لئے ان کے سلسلہ ہائے تربیت وصحبت صحابہ میں سے کسی خاص ایک فرد کی طرف منسوب نہیں ہوتے تھے سوائے اس کے



کہ کسی سلسلے کے لوگ اپنے دل میں صحابہ میں سے کسی ایک بزرگ کی صحبت کے اثر کا اعتراف کرتے ہوں یا (عام لوگوں میں) ان کی ایسی شہرت کچھ اس طرح ہوگئی ہو کہ وہ فلاں صحابہ کے صحبت یافتہ ہیں، یہ ان کی ایک خاص علامت ہوگئی ہو، یہ شہرت بھی ان میں سے کسی ایک شاگرد کی کسی صحابی کے ساتھ زیادہ لمبی مدت تک صحبت اختیار کرنے کی وجہ سے ہوتی تھی۔

**ایک اور اشکال اور اس کا جواب:**

یہاں یہ بھی اشکال پیدا ہوتا ہے کہ اتنے سارے سلاسل کیسے وجود میں آئے جب کہ سب کا منتہی نبی کریم علیہ الصلات والتسلیم کی ذات گرامی ہے جو کہ واحد ہے؟

**جواب:** مولانا عبدالاول جونپوری صاحب اپنی کتاب شجرات طیبات کے ص:۷ پر طریقۂ محمدیہ کے عنوان کے تحت لکھتے ہیں:

''یوں تو بلحاظ اصل الاصول جملہ مشائخ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین واحد ہیں گو باعتبار فروع وطرز اشغال بمنزلہ اعضا کے نام ونسبت میں ممتاز وجدا، اور ہر ایک کے فیوضات وبرکات کا رنگ بھی علیحدہ ہے ان ہی فیوضات وبرکات کے لحاظ سے طریقے اور خانوادے (باسمائے مختلفہ) الگ الگ ہو گئے چونکہ مبدا فیاض کے نامتناہی فیض حسب استعداد مستفیضین غیر محدود ہیں اس لئے خانوادے اور طریقے بھی مشائخ کے غیر محدود ہیں جو قیامت تک ہوتے رہیں گے ......در باب اسامی طرق یوں سمجھنا چاہئے کہ طریقوں کو جو ارباب طریقہ کی طرف منسوب کیا ہے اس کا کوئی قاعدہ کلیہ مقرر نہیں کوئی تو صاحب طریقہ کے نام کی طرف منسوب کوئی لقب کی طرف کوئی پیشہ وحرفہ کی طرف کوئی مولد ومسکن کی طرف کوئی آباؤ اجداد کی طرف منسوب کسی میں باطنی مناسبت ملحوظ۔

جیسے قادریہ، رزاقیہ، جبّاریہ، قدوسیہ، مدینیہ، نقشبندیہ، عطاریہ، حدادیہ، چشتیہ، جامعیہ، غزالیہ، شاذلیہ، مجددیہ، محمدیہ، غوثیہ وغیرہ کہ ان میں کہیں علم، کہیں لقب کہیں پیشہ کہیں مولد کہیں مرتبۂ باطنیہ کا لحاظ کیا گیا ہے۔ جو حضرات اکابر دین ومشائخ عظام صوفیہ کرام کے مسالک سے آگاہ ہیں ان کو تو کبھی کسی طریقہ کی نسبت وسوسہ اور وہم بھی نہیں ہوتا۔ البتہ جو لوگ اس راہ سے نا آشنا ہیں وہ نادانستہ اعتراض کر بیٹھتے ہیں''.

اور ص:۹ پر لکھتے ہیں:



## فصل مشائخ کے طریقوں کے ذکر میں

''مشائخ طریقت کے بہت سے طریقے نکلے ہیں اور قیامت تک برابر نکلتے رہیں گے اور طریقے صرف چار ہی میں محدود و منحصر نہیں ہیں۔ اور بعض طریقے بعض سے نکلے ہیں صرف نسبتی نام پہچان کے واسطے مقرر کئے گئے ہیں تا کہ سلسلہ صوفیہ کا معلوم ہو''۔

آمدم برسر مطلب: مشائخ رائے پور عام طور پر سید و شریف والا سلسلہ جو کہ قادریہ ہے وہی چلاتے ہیں تو ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ اسی سلسلہ سے شجرات شروع کئے جائیں، مگر راقم نے حضرت شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ کی اس بات کو مدنظر رکھا ہے جو انہوں نے اپنی کتاب سلاسل طیبہ میں ذکر کی ہے لکھتے ہیں:

''اولاً شجرہ چشتیہ صابریہ ذکر کیا گیا ہے کیوں کہ ہمارے مشائخ قدس اللہ اسرارہم کا اصل سلوک اسی طریقہ میں ہے اور یہ نسبت ان میں دیگر نسبتوں پر غالب تر ہے......الخ''



(۱)

## سلسلۂ عالیہ چشتیہ صابریہ قدوسیہ اِمدادیہ

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | نمبر شمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ سید عبدالرحیم فاطمی شہیدؒ |
| 9 | حضرت شیخ شاہ عبدالباری امروہیؒ | 10 | حضرت شیخ شاہ عبدالہادی امروہیؒ |
| 11 | حضرت شیخ سید عضدالدین شاہ امروہیؒ | 12 | حضرت شیخ سید محمد جعفری مکیؒ |
| 13 | حضرت شیخ سید محمدی شاہؒ | 14 | حضرت شیخ محب اللہ صدیقی الہ آبادیؒ |
| 15 | حضرت شیخ شاہ ابوسعید نعمانی گنگوہیؒ | 16 | حضرت شیخ شاہ نظام الدین بلخیؒ |
| 17 | حضرت شیخ جلال الدین تھانیسریؒ | 18 | حضرت شیخ عبدالقدوس نعمانی گنگوہیؒ |
| 19 | حضرت شیخ محمد فاروقی ردولویؒ | 20 | حضرت شیخ عارف فاروقی ردولویؒ |
| 21 | حضرت شیخ احمد عبدالحق فاروقی ردولویؒ | 22 | حضرت شیخ جلال الدین عثمانی پانی پتیؒ |
| 23 | حضرت شیخ شمس الدین ترک علوی پانی پتیؒ | 24 | حضرت شیخ سید علاء الدین علی احمد صابر کلیریؒ |
| 25 | حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر پاک پتنیؒ | 26 | حضرت شیخ قطب الدین بختیار کاکی دہلویؒ |
| 27 | حضرت معین الدین حسن چشتی اجمیریؒ | 28 | حضرت شیخ ابوالنور عثمان ہارونیؒ |
| 29 | حضرت شیخ منیر الدین حاجی شریف زندانیؒ | 30 | حضرت شیخ سید قطب الدین مودود چشتیؒ |
| 31 | حضرت شیخ سید ناصر الدین ابو یوسف چشتیؒ | 32 | حضرت شیخ سید ابو محمد حسنی چشتیؒ |
| 33 | قطب ابدال حضرت سید ابو احمد ابدال چشتیؒ | 34 | حضرت شرف الدین ابو اسحاق چشتی شامیؒ |
| 35 | حضرت شیخ کریم الدین ممشاد علو دینوریؒ | 36 | حضرت شیخ امین الدین ابو ھبیرہ بغدادیؒ |



| 37 | حضرت شیخ سدید الدین حذیفہ مرعشی | 38 | سلطان التارکین شیخ ابراہیم بن ادہم فاروقیؒ |
| --- | --- | --- | --- |
| 39 | حضرت شیخ فضیل بن عیاض مکیؒ | 40 | حضرت شیخ عبدالواحد بن زیدؒ |
| 41 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصریؒ | 42 | امیر المؤمنین سیدنا علی المرتضی رضی اللہ عنہ |
| 43 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | | |

نوٹ:

اس سلسلہ پر مولانا مناظر احسن گیلانی قدس سرہ کو سوانح قاسمی لکھتے ہوئے چند غلط فہمیاں ہوئی تھیں راقم الحروف نے ان غلط فہمیوں کا ازالہ کر دیا تھا، تفصیل کے لئے دیکھیں: سلسلہ چشتیہ صابریہ امدادیہ سے متعلق چند غلط فہمیاں اور ان کا ازالہ، ماہنامہ بینات، ج:۷۷ شمارہ نمبر: ۲، ۳، صفر المظفر و ربیع الاول بمطابق جنوری، فروری۔



(۲)

## سلسلہ عالیہ چشتیہ صابریہ مجددیہ ولی اللہیہ

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | نمبر شمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ سید عبدالرحیم فاطمی شہیدؒ |
| 9 | حضرت شیخ سید احمد شہید قدس سرہ | 10 | حضرت شیخ شاہ عبدالعزیز دہلوی قدس سرہ |
| 11 | حضرت شیخ شاہ ولی اللہ دہلوی قدس سرہ | 12 | حضرت شیخ شاہ عبدالرحیم دہلوی قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ عبدالاحد المعروف وحدت گلؒ | 14 | حضرت شیخ شاہ محمد سعید سرہندی قدس سرہ |
| 15 | حضرت شیخ احمد سرہندی قدس سرہ | 16 | حضرت شیخ عبدالاحد سرہندی قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ رکن الدین قدس سرہ | 18 | قطب عالم حضرت عبدالقدوس نعمانی گنگوہیؒ |
| 19 | حضرت شیخ محمد فاروقی ردولوی قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ عارف فاروقی ردولوی قدس سرہ |
| 21 | حضرت شیخ احمد عبدالحق فاروقی ردولویؒ | 22 | حضرت شیخ جلال الدین عثمانی پانی پتیؒ |
| 23 | حضرت شیخ شمس الدین ترک پانی پتیؒ | 24 | حضرت سید علاء الدین علی احمد صابر کلیریؒ |
| 25 | حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر پاک پتنیؒ | 26 | حضرت شیخ قطب الدین بختیار کاکی دہلویؒ |
| 27 | سلطان الھند معین الدین حسن چشتی اجمیریؒ | 28 | حضرت شیخ ابوالنور عثمان ہارونی قدس سرہ |
| 29 | حضرت شیخ منیر الدین حاجی شریف زندانیؒ | 30 | حضرت شیخ سید قطب الدین مودود چشتیؒ |
| 31 | حضرت شیخ سید ناصر الدین ابو یوسف چشتیؒ | 32 | حضرت شیخ سید ابو محمد حسنی چشتی قدس سرہ |
| 33 | قطب ابدال حضرت شیخ سید ابو احمد ابدال چشتیؒ | 34 | شیخ الطریقہ حضرت شرف الدین ابو اسحاق چشتی شامی |



| 35 | حضرت شیخ کریم الدین ممشاد علود ینوریؒ | 36 | حضرت شیخ امین الدین ابوھبیرہ بغدادیؒ |
|---|---|---|---|
| 37 | حضرت شیخ سدیدالدین حذیفہ مرعشی قدس سرہ | 38 | سلطان التارکین ابراہیم بن ادہم فاروقیؒ |
| 39 | حضرت شیخ فضیل بن عیاض مکی قدس سرہ | 40 | حضرت شیخ عبدالواحد بن زید قدس سرہ |
| 41 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ | 42 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ |
| 43 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | | |

نوٹ:

یہ بات ذہن نشین رہے کہ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ نے اپنے والد والی اجازت جو سلاسل اربعہ کی ہے وہ صرف اپنے بڑے بیٹے کو ہی عطا کی تھی اور وہ اجازت کسی کو نہیں عنایت فرمائی لہٰذا سوائے وہ سلسلہ جو حضرت مجدد صاحب کے بڑے بیٹے خواجہ محمد سعید سرہندی سے جاری ہوا، اس میں یہ اجازت شامل ہے باقی سلاسل میں نہیں، اس بات کو اس طرح سمجھیں کہ جن سلاسل میں حضرت میاں مظہر جان جاناں کا اسم گرامی آتا ہے ان میں یہ اجازت شامل ہے جو اس طرح ہے :
حضرت میاں مظہر جان جاناں قدس سرہ کو اجازت وخلافت شیخ محمد عابد سنامی سے ان کو شیخ عبد الاحد سرہندی سے ان کو حضرت خواجہ محمد سعید سرہندی سے ان کو حضرت مجدد صاحب سے......الخ



(۳)

## سلسلہ چشتیہ نظامیہ قدوسیہ اِمدادیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت شیخ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ سید عبدالرحیم فاطمی شہید قدس سرہ |
| 9 | حضرت شیخ شاہ عبدالباری امروہی قدس سرہ | 10 | حضرت شیخ شاہ عبدالہادی امروہی قدس سرہ |
| 11 | حضرت شیخ سید عضد الدین شاہ امروہیؒ | 12 | حضرت شیخ سید محمد جعفری مکی قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ سید محمدی شاہ قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ محب اللہ صدیقی الہ آبادیؒ |
| 15 | حضرت شیخ شاہ ابوسعید نعمانی گنگوہی قدس سرہ | 16 | حضرت شیخ شاہ نظام الدین بلخی قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ جلال الدین تھانیسری قدس سرہ | 18 | حضرت شیخ قطب عالم عبدالقدوس نعمانی گنگوہیؒ |
| 19 | حضرت شیخ برہان الدین محمد درویش قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ میاں جیو بن حکیم اودھی قدس سرہ |
| 21 | حضرت شیخ صدرالدین اودھی قدس سرہ | 22 | حضرت شیخ سید محمد حسینی گیسودراز قدس سرہ |
| 23 | حضرت شیخ خواجہ نصیر الدین چراغ دہلیؒ | 24 | حضرت محبوب الٰہی سید نظام الدین اولیاء دہلویؒ |
| 25 | حضرت شیخ الاسلام بابا فرید گنج شکر پاک پتنیؒ | 26 | حضرت شیخ قطب الدین بختیار کاکی قدس سرہ |
| 27 | سلطان الھند حضرت معین الدین چشتی اجمیریؒ | 28 | حضرت شیخ ابوالنور عثمان ہارونی قدس سرہ |
| 29 | حضرت شیخ منیر الدین حاجی شریف زندانیؒ | 30 | حضرت شیخ سید قطب الدین مودود چشتیؒ |
| 31 | حضرت شیخ سید ناصر الدین ابو یوسف چشتیؒ | 32 | حضرت شیخ سید ابو محمد حسنی چشتیؒ |
| 33 | قطب ابدال حضرت سید ابو احمد ابدال چشتیؒ | 34 | حضرت شیخ شرف الدین ابو اسحاق چشتی شامیؒ |



| 35 | حضرت شیخ کریم الدین ممشاد علو دینوریؒ | 36 | حضرت شیخ امین الدین ابوھبیرہ بغدادیؒ |
|---|---|---|---|
| 37 | حضرت شیخ سدید الدین حذیفہ مرعشی قدس سرہ | 38 | سلطان التارکین حضرت ابراہیم بن ادہم فاروقیؒ |
| 39 | حضرت شیخ فضیل بن عیاض مکی قدس سرہ | 40 | حضرت شیخ عبدالواحد بن زید قدس سرہ |
| 41 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصریؒ | 42 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ |
| 43 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | | |



(۴)

# سلسلہ چشتیہ نظامیہ ولی اللہیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ سید احمد شہید قدس سرہ |
| 9 | حضرت شیخ شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ | 10 | حضرت شیخ شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ |
| 11 | حضرت شیخ سید عظمت اللہ قدس سرہ | 12 | حضرت شیخ سید بدرالدین قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ سید جلال الدین قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ عبدالعزیز شکر بار دہلوی قدس سرہ |
| 15 | حضرت شیخ جلال الحق قاضی خان ظفر آبادیؒ | 16 | حضرت شیخ شاہ حسن جونپوری قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ سید راجی حامد شاہ مانک پوریؒ | 18 | حضرت شیخ حسام الدین مانک پوریؒ |
| 19 | حضرت شیخ نور الحق قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ علاؤالحق قدس سرہ |
| 21 | حضرت شیخ سراج الدین اودھی قدس سرہ | 22 | حضرت محبوب الٰہی سید نظام الدین اولیاء دہلویؒ |
| 23 | حضرت شیخ الاسلام بابا فرید گنج شکر پاک پتنیؒ | 24 | حضرت قطب الدین بختیار کاکی قدس سرہ |
| 25 | سلطان الھند معین الدین چشتی اجمیریؒ | 26 | حضرت شیخ ابوالنور عثمان ہارونی قدس سرہ |
| 27 | حضرت شیخ منیر الدین حاجی شریف زندانیؒ | 28 | حضرت شیخ سید قطب الدین مودود چشتیؒ |
| 29 | حضرت شیخ سید ناصر الدین ابو یوسف چشتیؒ | 30 | حضرت شیخ سید ابوحسنی چشتی قدس سرہ |
| 31 | قطب ابدال حضرت سید ابو احمد ابدال چشتیؒ | 32 | شیخ الطریقہ شرف الدین ابو اسحاق چشتی شامیؒ |
| 33 | حضرت شیخ کریم الدین ممشاد علود ینوریؒ | 34 | حضرت شیخ امین الدین ابوھبیرہ بغدادیؒ |



| | | | |
|---|---|---|---|
| 35 | حضرت شیخ سدید الدین حذیفہ مرعشی قدس سرہ | 36 | سلطان التارکین ابراہیم بن ادہم فاروقیؒ |
| 37 | حضرت شیخ فضیل بن عیاض مکی قدس سرہ | 38 | حضرت شیخ عبدالواحد بن زید قدس سرہ |
| 39 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ | 40 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ |
| 41 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | | |



(۵)

## سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ ولی الٰہیہ امدادیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوری قدس سرہ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ امیر الشہید سید احمد شہید بریلویؒ |
| 9 | مسند ہند حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ | 10 | حضرت شیخ قطب الدین احمد ولی اللہ دہلویؒ |
| 11 | حضرت شیخ شاہ عبدالرحیم دہلوی قدس سرہ | 12 | حضرت شیخ سید عبداللہ واسطی قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ سید آدم بنوری قدس سرہ | 14 | مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد سرہندیؒ |
| 15 | حضرت شیخ مولانا محمد باقی باللہ قدس سرہ | 16 | حضرت شیخ مولانا محمد امکنگی قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ محمد درویش قدس سرہ | 18 | حضرت شیخ مولانا محمد زاہد قدس سرہ |
| 19 | حضرت شیخ عبیداللہ احرار قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ علاء الدین عطار قدس سرہ |
| 21 | شیخ الطریقہ حضرت سید بہاء الدین محمد نقشبندؒ | 22 | حضرت شیخ سید شمس الدین امیر کلالؒ |
| 23 | حضرت شیخ محمد بابا سماسی قدس سرہ | 24 | حضرت شیخ عزیزانِ علی رامیتنی قدس سرہ |
| 25 | حضرت شیخ محمود الخیر افغنوی قدس سرہ | 26 | حضرت شیخ عارف ریوگری قدس سرہ |
| 27 | حضرت شیخ عبدالخالق غجدوانی قدس سرہ | 28 | حضرت شیخ المشائخ شاہ یوسف ہمدانیؒ |
| 29 | حضرت شیخ ابوعلی فضل فارمدی قدس سرہ | 30 | حضرت ابوالقاسم گرگانی قدس سرہ |
| 31 | غوث وقت حضرت شیخ ابوالحسن علی خرقانیؒ | 32 | حضرت شیخ ابوالمظفر مولیٰ ترک طوسی العشقیؒ |
| 33 | حضرت شیخ بازید ابوسعید اعرابی العشقیؒ | 34 | حضرت شیخ محمد مغربی العشقی قدس سرہ |



| 35 | قطب وحدت حضرت شیخ طیفور بایزید بسطامیؒ | 36 | حضرت سید امام جعفر صادق زکی قدس سرہ |
|---|---|---|---|
| 37 | حضرت سید امام موسیٰ کاظم قدس سرہ | 38 | حضرت سید امام جعفر صادق قدس سرہ |
| 39 | حضرت شیخ قاسم بن محمد قدس سرہ | 40 | حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما |
| 41 | حضرت سیدنا سلمان فارسی رضی اللہ عنہ | 42 | سیدنا امیر المؤمنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ |
| 43 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | | |

☆ اس شجرہ نقشبندیہ مجددیہ میں ہم نے **متصل طرق** لکھے ہیں اگرچہ **سلسلہ نقشبندیہ** کے **بعض شجرات میں** موجودہ بالا شجرہ **میں** چار جگہ انقطاع ہے :

(۱) حضرت شیخ قاسم بن محمد بن ابی بکر اور حضرت سلمان فارسیؓ کے درمیان واسطہ نہیں ہے جو کہ درست نہیں۔

(۲) حضرت بایزید بسطامی اور حضرت جعفر صادق کے درمیان کے واسطے ذکر نہیں کئے گئے جو کہ درست نہیں۔

(۳) حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی اور حضرت بایزید بسطامی کے درمیان کے واسطے بھی حذف ہیں جو کہ درست نہیں۔

(۴) حضرت ابوعلی فضل فارمدی اور حضرت ابوالحسن علی خرقانی کے درمیان کا واسطہ بھی ذکر نہیں جو کہ درست نہیں۔

اس سلسلہ کی مکمل تحقیق کے لئے دیکھئے راقم کا **مضمون سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کے ایک شجرہ پر تحقیقی مطالعہ**۔ ماہنامہ صلوا علیہ وآلہ، ج: ۴ شمارہ: ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲۔ ۱۴۳۸ھ، بمطابق ۲۰۱۷ م۔

اور کیا نسبت اویسیہ نسبت متصلہ سے زیادہ قوی ہے؟ (عنقریب زیور طبع سے آراستہ ہونے والا ہے ان شاء اللہ)



(۶)

## سلسلہ عالیہ نقشبندیہ ابو العلائیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نصیر الدین دہلوی قدس سرہ | 8 | حضرت شیخ شاہ محمد اسحاق دہلوی قدس سرہ |
| 9 | حضرت شیخ شاہ عبدالعزیز دہلوی قدس سرہ | 10 | حضرت شیخ شاہ ولی اللہ دہلوی قدس سرہ |
| 11 | حضرت شیخ شاہ عبدالرحیم دہلوی قدس سرہ | 12 | حضرت شیخ میر ابوالقاسم اکبر آبادیؒ |
| 13 | حضرت شیخ ملا ولی محمد قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ سید امیر ابوالعلاء حسینی قدس سرہ |
| 15 | حضرت شیخ سید امیر عبداللہ احراری قدس سرہ | 16 | حضرت شیخ خواجہ محمد یحییٰ قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ خواجہ عبدالحق قدس سرہ | 18 | حضرت شیخ عبید اللہ احرار قدس سرہ |
| 19 | حضرت شیخ علاء الدین عطار قدس سرہ | 20 | شیخ الطریقہ سید بہاء الدین محمد نقشبندؒ |

☆ ان کے بعد کا شجرہ وہی ہے جو **نقشبندیہ مجددیہ ولی اللہیہ امدادیہ میں** گزرا۔



(۷)

## سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ آفاقیہ امدادیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نصیر الدین دہلوی قدس سرہ | 8 | حضرت شیخ شاہ محمد آفاق دہلوی قدس سرہ |
| 9 | حضرت شیخ خواجہ محمد ضیاء اللہ کاشمیری قدس سرہ | 10 | حضرت شیخ خواجہ محمد زبیر نقشبندی قدس سرہ |
| 11 | حضرت شیخ خواجہ محمد حجۃ اللہ نقشبند قدس سرہ | 12 | حضرت خواجہ محمد معصوم عروۃ الوثقی قدس سرہ |
| 13 | مجدد الف ثانی حضرت شیخ احمد سرہندیؒ | 14 | حضرت شیخ مولانا محمد باقی باللہ قدس سرہ |
| 15 | حضرت شیخ مولانا محمد امکنگی قدس سرہ | 16 | حضرت شیخ محمد درویش قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ مولانا محمد زاہد قدس سرہ | 18 | حضرت شیخ عبیداللہ احرار قدس سرہ |
| 19 | حضرت شیخ علاء الدین عطار قدس سرہ | 20 | شیخ الطریقہ سید بہاء الدین محمد نقشبندؒ |

☆ ان کے بعد کا شجرہ وہی ہے جو نقشبندیہ مجددیہ ولی الٰہیہ امدادیہ میں گزرا۔



## (۸)

## سلسلہ حسنیہ آبائیہ قمیصیہ قادریہ امدادیہ

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | نمبر شمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبد العزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبد الرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ عبد الرحیم فاطمی شہیدؒ (۱) |
| 9 | حضرت شیخ رحم علی شاہ قادری قمیصیؒ | 10 | حضرت شیخ سید عبد الرزاق قادری قمیصیؒ |
| 11 | حضرت شیخ سید عبد الحی قادری قمیصیؒ | 12 | حضرت شیخ سید محمد غوث قادری قمیصیؒ |
| 13 | حضرت شیخ ابو محمد قمیصی قادری قدس سرہ | 14 | شیخ الطریقہ محمد قمیص الاعظم قادری قدس سرہ |
| 15 | حضرت شیخ محمد ابو الحیات قادری قدس سرہ | 16 | حضرت شیخ تاج الدین محمود قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ بہاء الدین ابو محمد قادری قدس سرہ | 18 | حضرت شیخ جلال الدین احمد قادریؒ |
| 19 | حضرت شیخ داؤد ثانی قادری( (1 قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ جمال الدین علی عبد اللہ قادریؒ |
| 21 | حضرت شیخ ابو صالح نصر بغدادی قدس سرہ | 22 | حضرت سید تاج الدین عبد الرزاق بغدادیؒ |
| 23 | محبوب سبحانی حضرت سید محی الدین عبد القادر الجیلانی (۲) | 24 | حضرت شیخ ابو صالح موسیٰ جنگی دوست (۳) قدس سرہ |
| 25 | حضرت شیخ ابو موسی عبد اللہ جیلی قدس سرہ | 26 | حضرت شیخ ابو علی یحییٰ زاہد قدس سرہ |
| 27 | حضرت شیخ سید محمد رومی قدس سرہ | 28 | حضرت شیخ ابو محمد داؤد مورث قدس سرہ |
| 29 | حضرت شیخ ابو عمر موسیٰ ثانی قدس سرہ | 30 | حضرت شیخ ابو موسیٰ عبد اللہ ثانی قدس سرہ |
| 31 | حضرت شیخ سید ابو الحسن موسی الجون قدس سرہ | 32 | حضرت شیخ سید عبد اللہ المحض قدس سرہ |
| 33 | حضرت سید حسن مثنیٰ قدس سرہ | 34 | حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ |



| | | | |
|---|---|---|---|
| | | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | 35 |
| | | | |

☆

(۱) حضرت شیخ سید عبدالرحیم فاطمی ولایتی قدس اللہ سرہ کو سب سے پہلی خلافت شاہ رحم علی صاحب سے ہی سلسلہ قادریہ قمیصیہ میں تھی، ان کے خلیفہ حضرت میاں جی نور محمد جھنجھانوی قدس اللہ سرہ کو بواسطہ اپنے شیخ سید الرحیم صاحب سے اس سلسلہ قادریہ قمیصیہ میں خلافت ہے اور جو کلیات امدادیہ مترجم، مطبوعہ دارالاشاعت، کراچی کے ص: ۴۷ پر جو لکھا ہے کہ: میاں جیو صاحب کو اس سلسلہ کی اجازت سید عبدالحیٔ صاحب اور انہیں سید محمد غوث صاحب سے ہے واضح طور پر غلط ہے۔ کیوں کہ اسی کلیات امدادیہ فارسی مطبع قیومی کانپور جو مجلس علمی لائبریری میں موجود ہے، اس میں حضرت سید الطائفہ حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی قدس اللہ سرہ لکھتے ہیں:

خاندان عالیہ قادریہ قدوسیہ: نیز فقیر را (حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکیؒ) دریں طریقہ قادریہ اجازت از مرشد حضرت مولانا میانجیو نور محمد جھنجھانوی از حاجی عبدالرحیم شہید ولایتی از سید رحم علی شاہ از سید عبدالرزاق از سید عبدالحی از سید محمد غوث......الخ

اس میں حضرت میانجیو نور محمد جھنجھانوی قدس اللہ سرہ اور سید عبدالحیٔ قدس سرہ کے درمیان دو واسطے موجود ہیں۔

(2) محبوب سبحانی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ حسنیہ آبائیہ میں اپنے والد حضرت شیخ ابوصالح جنگی دوست کے سلسلہ جنیدیہ صدیقیہ فاروقیہ عثمانیہ علویہ اور نعمانیہ مالکیہ شافعیہ حنبلیہ میں حضرت شیخ ابوسعید مبارک مخزومی کے، اور جابرویہ سہیلیہ میں شیخ حماد بن مسلم دباس اور تاج العارفین شیخ ابوالوفاء کردوی بغدادی کے، اور سلسلہ نقشبندیہ جنیدیہ میں حضرت شیخ المشائخ شیخ یوسف ہمدانی اور سلسلہ عالیہ عباسیہ شافعیہ حنبلیہ میں اپنے استاد محترم حضرت شیخ ابوالقاسم ھبۃ اللہ شیبانی کے خلیفہ ہیں۔

(۳) سید ابوصالح جنگی دوست رحمہ اللہ سلسلہ عالیہ حسینیہ بخاریہ میں اپنے سسر حضرت سید عبداللہ صومعی رحمہ اللہ کے بھی خلیفہ ہیں جو اپنے والد حضرت سید ابوعبداللہ جعفر ثانی کے خلیفہ ہیں اور وہ اپنے والد امام علی نقی کے خلیفہ ہیں اور یہ سلسلہ اباً عن جدٍّ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔



(۹)

## سلسلہ عالیہ قادریہ حدادیہ جلالیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ سید عبدالرحیم فاطمی شہیدؒ |
| 9 | حضرت شیخ شاہ عبدالباری امروہیؒ | 10 | حضرت شیخ شاہ عبدالہادی امروہی قدس سرہ |
| 11 | حضرت شیخ سید عضدالدین شاہ امروہیؒ | 12 | حضرت شیخ سید محمد جعفری مکی قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ سید محمدی شاہ قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ محب اللہ صدیقی الہ آبادیؒ |
| 15 | حضرت شیخ شاہ ابوسعید نعمانی گنگوہیؒ | 16 | حضرت شیخ شاہ نظام الدین بلخی قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ جلال الدین تھانیسری قدس سرہ | 18 | قطب عالم حضرت عبدالقدوس نعمانی گنگوہیؒ |
| 19 | حضرت سید برہان الدین محمد درویش اودیؒ | 20 | حضرت شیخ سید بُڈھن بہڑائچی قدس سرہ |
| 21 | حضرت قطب اوتاد حضرت سید اجمل بہڑائچیؒ | 22 | حضرت جہانیاں جہاں گشت جلال الدین بخاریؒ |
| 23 | حضرت شیخ عبید بن عیسیٰ قدس سرہ | 24 | حضرت شیخ عبید بن ابوالقاسم قدس سرہ |
| 25 | حضرت شیخ ابوالمکارم فاضل قدس سرہ | 26 | حضرت شیخ قطب الدین ابوالمغیث قدس سرہ |
| 27 | حضرت شیخ شمس الدین افلح قدس سرہ | 28 | حضرت شیخ قطب عالم سید شمس الدین الحدادؒ |
| 29 | حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ | 30 | حضرت شیخ قاضی ابوسعید مبارک مخزومیؒ |
| 31 | حضرت شیخ ابوالحسن علی ھنکاری قدس سرہ | 32 | حضرت شیخ ابوالفرح طرطوسی قدس سرہ |
| 33 | حضرت شیخ عبدالواحد تمیمی قدس سرہ | 34 | حضرت شیخ ابوبکر شبلی قدس سرہ |
| 35 | سید الطائفہ حضرت شیخ جنید بغدادی قدس سرہ | 36 | تاج العارفین حضرت شیخ سری سقطی بغدادیؒ |



| نمبر | نام | نمبر | نام |
|---|---|---|---|
| 37 | حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخیؒ | 38 | حضرت شیخ ابوسلیمان داؤد طائی قدس سرہ |
| 39 | مخدوم العارفین حضرت شیخ ابونصر حبیب عجمیؒ | 40 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ |
| 41 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ | 42 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم |



(۱۰)

## سلسلہ عالیہ جابریہ سہیلیہ قادریہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | 2 | حضرت جابر بن عبداللہ انصاری رضی اللہ عنہ |
| 3 | حبیشہ تابعی قدس سرہ | 4 | اسرافیل مغربی قدس سرہ |
| 5 | ابوالفیض ذوالنون مصری ( (1 قدس سرہ | 6 | سہیل بن عبداللہ تستری ( (2 قدس سرہ |
| 7 | ابوبکر بطاحی قدس سرہ | 8 | ابوطلحہ محمد شبنکی ( (3 قدس سرہ |
| 9 | منصور بطائحی ( (4 قدس سرہ | 10 | حماد بن مسلم دباس قدس سرہ |
| 11 | عبدالقادر جیلانی ( (5 قدس سرہ | 12 | |

☆

(۱) حضرت ذوالنون مصری رحمہ اللہ کو سلسلہ حسنیہ مالکیہ میں امام مالک بن انس قدس اللہ سرہ العزیز سے بھی اجازت ہے۔

(۲) حضرت شیخ سہیل بن عبداللہ تستری رحمہ اللہ کو حضرت شیخ ابورجاء عطاء رحمۃ اللہ علیہ سے سلسلہ صدیقیہ عثمانیہ اور علویہ میں بھی اجازت ہے، اور حضرت سہیل بن عبداللہ تستری رحمہ اللہ سے سلسلہ جابریہ سہیلیہ میں شیخ احمد بن سالم بصری کو اور ان سے شیخ ابوالحسن محمد بن احمد کو اور ان سے حضرت شیخ ابوطالب الحارثی المکی کو اجازت ہے، یہ نسبت سلسلہ مغربیہ ومغاربہ اور مدائنیہ اور غزالیہ میں ہے۔

(۳) سلسلہ جابریہ سہیلیہ میں شیخ ابوطلحہ شبنکی کے خلیفہ حضرت تاج العارفین شیخ ابوالوفاء کردوی بغدادی رحمہ اللہ ہیں، اور ان کے خلیفہ حضرت محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ۔

(۴) سلسلہ جنیدیہ صدیقیہ فاروقیہ عثمانیہ علویہ میں حضرت شیخ منصور بطائحی کو حضرت شیخ منصور طیب سے ان کو شیخ ابوسعید یحییٰ بخاری سے ان کو شیخ ابوعلی محمد قرمذی سے ان کو شیخ ابوالقاسم سندوسی سے اور ان کو حضرت شیخ محمد رویم سے اور ان کو سیدالطائفہ حضرت جنید بغدادی رحمہم اللہ سے اجازت ہے، اور سلسلہ جابریہ سہیلیہ



میں حضرت شیخ منصور بطائحی سے شیخ الطریقہ حضرت شیخ ابوالعباس سید احمد کبیر رفاعی رحمہ اللہ کو بھی اجازت ہے۔

(۵) حضرت محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز سے چلنے والے تمام قادری سلاسل جو حضرت اقدس مولانا مخدوم شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ تک پہنچتے ہیں ان سب میں سلسلہ جابرویہ سہیلیہ کا فیض شامل ہے۔



(۱۱)

## سلسلہ عالیہ قادریہ مجددیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت شیخ حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | امیر الشہید سید احمد شہید بریلوی قدس سرہ |
| 9 | مسند ہند حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ | 10 | حضرت قطب الدین احمد شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ |
| 11 | حضرت شیخ شاہ عبدالرحیم دہلوی قدس سرہ | 12 | حضرت شیخ سید عبداللہ واسطی قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ آدم بنوری قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ مجدد الف ثانی احمد سرہندیؒ |
| 15 | حضرت شیخ شاہ سکندر کیتھلی قدس سرہ | 16 | حضرت سلطان الاوتاد شاہ کمال الدین کیتھلیؒ |
| 17 | حضرت ابوالمحاسن سید فضیل شاہ قادری ٹھٹھویؒ | 18 | حضرت شیخ قدوۃ الواصلین سید گدا رحمان ثانیؒ |
| 19 | حضرت شیخ سید شمس الدین عارف قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ گدا رحمان باخدا کشمیری قدس سرہ |
| 21 | حضرت شیخ شمس الدین صحرائی قدس سرہ | 22 | حضرت شیخ عقیل شاہ قدس سرہ |
| 23 | حضرت شیخ بہاء الدین شاہ قدس سرہ | 24 | حضرت شیخ عبدالواہاب شاہ قدس سرہ |
| 25 | حضرت شیخ شرف الدین قتال قدس سرہ | 26 | حضرت سید تاج الدین عبدالرزاق بغدادیؒ |
| 27 | حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ | 28 | حضرت شیخ قاضی ابوسعید مبارک مخزومیؒ |
| 29 | حضرت شیخ ابوالحسن علی ھنکاری قدس سرہ | 30 | حضرت شیخ ابوالفرح طرطوسی قدس سرہ |
| 31 | حضرت شیخ عبدالواحد تمیمی قدس سرہ | 32 | حضرت شیخ ابوبکر شبلی قدس سرہ |
| 33 | سید الطائفہ حضرت جنید بغدادی قدس سرہ | 34 | تاج العارفین حضرت سری سقطی بغدادیؒ |
| 35 | حضرت شیخ اسد الدین معروف کرخی قدس سرہ | 36 | حضرت شیخ ابوسلیمان داؤد طائی قدس سرہ |



| 37 | مخدوم العارفین حضرت شیخ ابونصر حبیب عجمیؒ | 38 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ |
| --- | --- | --- | --- |
| 39 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ | 40 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم |



(۱۲)

## سلسلہ قادریہ اکبریہ سیوطیہ جزریہ

| نمبر شمار | اسمائے گرامی | نمبر شمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سیدالطائفہ حضرت حاجی امداداللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | امیرالشہید سید احمد شہید بریلوی قدس سرہ |
| 9 | مسند ہند حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ | 10 | حضرت قطب الدین احمد شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ |
| 11 | حضرت شیخ ابوطاہر کردی مدنی قدس سرہ | 12 | حضرت شیخ ابراہیم بن حسن کردی مدنیؒ |
| 13 | حضرت شیخ صفی الدین احمد قشاشی قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ ابوالمواہب احمد بن علی شناویؒ |
| 15 | حضرت شیخ علی بن عبدالقدوس شناویؒ | 16 | حضرت شیخ قطب عالم عبدالوہاب شعرانیؒ |
| 17 | حضرت شیخ حافظ الحدیث جلال الدین سیوطیؒ | 18 | حضرت شیخ کمال الدین ابن امام الکاملیہؒ |
| 19 | حضرت شیخ شمس الدین محمد محدث الجزریؒ | 20 | حضرت شیخ عمر بن حسن المراغی قدس سرہ |
| 21 | حضرت شیخ عزالدین بن ابراہیم فاروقیؒ | 22 | شیخ الطریقہ حضرت کبیر محمد محی الدین ابن العربیؒ |
| 23 | حضرت شیخ جمال الدین بن یونس ہاشمیؒ | 24 | حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ |
| 25 | حضرت شیخ قاضی ابوسعید مبارک مخزومیؒ | 26 | حضرت شیخ ابوالحسن علی ھنکاری قدس سرہ |
| 27 | حضرت شیخ ابوالفرح طرطوسی قدس سرہ | 28 | حضرت شیخ عبدالواحد تمیمی قدس سرہ |
| 29 | حضرت شیخ ابوبکر شبلی قدس سرہ | 30 | سیدالطائفہ حضرت شیخ جنید بغدادی قدس سرہ |
| 31 | تاج العارفین حضرت شیخ سری سقطی بغدادیؒ | 32 | حضرت شیخ اسدالدین معروف کرخیؒ |
| 33 | حضرت شیخ ابوسلیمان داؤد طائی قدس سرہ | 34 | مخدوم العارفین حضرت شیخ ابونصر حبیب عجمیؒ |



| 35 | امام الاولیاء حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ | 36 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ |
|---|---|---|---|
| 37 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم | | |



(۱۳)

## سلسلہ عالیہ قادریہ غفوریہ منوریہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | حضرت شیخ شاہ عبدالرحیم سہارنپوریؒ | 6 | حضرت شیخ غوث وقت اخوند عبدالغفور صیدو باباؒ |
| 7 | حضرت شیخ محمد شعیب شہید تورڈھیری قدس سرہ | 8 | حضرت شیخ حافظ محمد عمر زئی قدس سرہ |
| 9 | حضرت شیخ محمد صدیق بشونری بابا قدس سرہ | 10 | حضرت شیخ الاسلام قاری جنید پشاوریؒ |
| 11 | قطب الاقطاب حضرت شیخ احمد ملتانیؒ | 12 | حضرت شیخ شاہ عالم دہلوی (ا) قدس سرہ |
| 13 | قطب زمان منور علی عمر دراز الہ آبادیؒ | 14 | حضرت شیخ سید کبیر الدین شاہ دولہ دریائیؒ |
| 15 | حضرت شیخ محی الدین عبدالقادر جیلانیؒ | 16 | حضرت شیخ قاضی ابوسعید مبارک مخزومیؒ |
| 17 | حضرت شیخ ابوالحسن علی ھنکاری قدس سرہ | 18 | حضرت شیخ ابوالفرح طرطوسی قدس سرہ |
| 19 | حضرت شیخ عبدالواحد تمیمی قدس سرہ | 20 | حضرت شیخ ابوبکر شبلی قدس سرہ |
| 21 | سیدالطائفہ حضرت شیخ جنید بغدادی قدس سرہ | 22 | تاج العارفین حضرت شیخ سری سقطی بغدادیؒ |
| 23 | حضرت شیخ اسدالدین معروف کرخیؒ | 24 | حضرت شیخ ابوسلیمان داؤد طائی قدس سرہ |
| 25 | مخدوم العارفین حضرت شیخ ابونصر حبیب عجمیؒ | 26 | امام الأولیاء حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ |
| 27 | امیر المؤمنین حضرت علی المرتضی رضی اللہ عنہ | 28 | خلیفۃ اللہ للعالمین سیدنا ونبینا محمد ﷺ |

نوٹ: حضرت شاہ عالم دہلویؒ کو کلی اجازت نہیں تھی صرف سلسلہ قادریہ کی تھی، یہ بات یاد رہے کہ



کلی اجازت کسی ایک دو کو ہوتی ہے ہاں جو سلسلہ حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ سے چلا ہے اس میں سب سلاسل قدوسیہ کی اجازت ہوتی ہے انہی سے سلاسل اربعہ کی اصطلاح شروع ہوئی ہے۔

(۱۴)

## سلسلہ عالیہ سہروردیہ بہائیہ جلالیہ

| نمبرشمار | اسمائے گرامی | نمبرشمار | اسمائے گرامی |
|---|---|---|---|
| 1 | حضرت مولانا ڈاکٹر حبیب اللہ مختار شہیدؒ | 2 | حضرت شاہ مولانا عبدالعزیز رائے پوریؒ |
| 3 | حضرت شاہ مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ | 4 | حضرت شاہ مولانا عبدالرحیم رائے پوریؒ |
| 5 | قطب الارشاد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | 6 | سید الطائفہ حضرت حاجی امداداللہ مہاجر مکیؒ |
| 7 | حضرت شیخ خواجہ نور محمد علوی جھنجھانویؒ | 8 | حضرت شیخ سید عبدالرحیم فاطمی شہیدؒ |
| 9 | حضرت شیخ شاہ عبدالباری امروہیؒ | 10 | حضرت شیخ شاہ عبدالہادی امروہی قدس سرہ |
| 11 | حضرت شیخ سید عضدالدین شاہ امروہیؒ | 12 | حضرت شیخ سید محمد جعفری مکی قدس سرہ |
| 13 | حضرت شیخ سید محمدی شاہ قدس سرہ | 14 | حضرت شیخ محب اللہ صدیقی الہ آبادیؒ |
| 15 | حضرت شیخ شاہ ابوسعید نعمانی گنگوہیؒ | 16 | حضرت شیخ شاہ نظام الدین بلخی قدس سرہ |
| 17 | حضرت شیخ جلال الدین تھانیسری قدس سرہ | 18 | قطب عالم حضرت عبدالقدوس نعمانی گنگوہیؒ |
| 19 | حضرت شیخ سید برہان الدین محمد درویش اودہیؒ | 20 | حضرت شیخ سید بڈھن بہڑائچی قدس سرہ |
| 21 | حضرت قطب اوتاد حضرت سید اجمل بہڑائچیؒ | 22 | حضرت جہانیاں جہاں گشت جلال الدین بخاریؒ |
| 23 | حضرت شیخ رکن الدین ابوالفتح ملتانی قدس سرہ | 24 | حضرت شیخ صدرالدین عارف ملتانیؒ |
| 25 | شیخ الاسلام حضرت شیخ بہاءالدین زکریا ملتانیؒ | 26 | شیخ الطریقۃ حضرت شہاب الدین عمر سہروردیؒ |
| 27 | حضرت شیخ ضیاءالدین ابونجیب سہروردیؒ | 28 | حضرت شیخ ابواحمد غزالی قدس سرہ |
| 29 | حضرت شیخ ابوبکر نساج قدس سرہ | 30 | حضرت شیخ ابوالقاسم گورگانی قدس سرہ |
| 31 | حضرت شیخ ابوعثمان مغربی قدس سرہ | 32 | حضرت شیخ ابوعلی کاتب قدس سرہ |



